پس جب مجلس شریف مین آدمی کم ہو گئے تو فرمایا ای بیٹے اکوع کے کیا تو ہم سے بیعت نہین کرتا
سلمہ کہتے ہین کہ مین نے عرض کیا کہ مین بیعت کر چکا ہون فرمایا اور دوبارہ بھی سلمہ کہتے ہین پس
مین نے دوبارہ بیعت کی مقام غور ہی کہ جب آنحضرت کو ایک شخص پر ترک بیعت کا گمان ہوا تو آپ نے
اوسکو بھی بیعت کی رغبت دلائی پس قصور الصاحب اگر منصف ہین تو اپنی کج بحثی سے باز آوینگے
اور اس جواب سے دل مین شرماوینگے ورنہ سمجھ لین کہ جہل مرکب مرض علاج پذیر نہین سہ را ہیٹرھا
مثال نیش کژدم * کبھی کج فہم کو سیدھا نہ پایا * قولہ اور کاف خطاب سے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی خصوصیت معلوم ہوتی ہی الخ سبحان اللہ کیا اعتراض ہی کہ بار بار اسی کی رٹ چلی جاتی
ہی مکرر سہ کرر آموختہ پڑھنے سے شرم بھی نہین آتی ہی تو ہم بھی قصور الصاحب کی یاد دہی کیواسطے
پھر دوبارہ لکھے دیتے ہین کہ صحابہ کرام نے حضرت ابوبکر و عمر و عثمان و علی رضی اللہ عنہم کے ہاتھ
بیعت کی اور بیعت کرتے وقت یہ بھی کہا کہ ہم کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ پر آپ سے بیعت کرتے
ہین دیکھو صحیح بخاری اور مسند امام احمد بن حنبل مین قصہ بیعت حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا موجود
ہی اور ابن ابی حاتم نے روایت کی ہی کہ بروز فتح مکہ کوہ صفا پر آنحضرت مردون سے بیعت لیتے
تھے کَمَا اَخْرَجَهُ ابْنُ اَبِي حَاتِمٍ عَنْ مُقَاتِلٍ قَالَ نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ يَوْمَ الْفَتْحِ فَبَايَعَ رَسُوْلُ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الرِّجَالَ عَلَى الصَّفَا وَعُمَرُ يُبَايِعُ النِّسَاءَ تَحْتَهَا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَخْرَجَ نَحْوَهُ ابْنُ جَرِيْرٍ وَابْنُ مَرْدَوَيْهِ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اور
ابوداؤد اور بیہقی اور طبرانی اور ابویعلی وغیرہم راوی ہین ام عطیہ سے کہ جب حضرت رسالت پناہ
مدینہ مین تشریف فرما ہوے انصار کی عورتون کو ایک مکان مین جمع ہونیکا حکم دیا اور حضرت
عمر کو اپنی جگہ بیعت لینے کیواسطے بھیجا چنانچہ در منثور مین حافظ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ
لکھتے ہین وَاَخْرَجَ ابْنُ سَعْدٍ وَعَبْدُ بْنُ حُمَيْدٍ وَاَبُوْ دَاؤُدَ وَاَبُوْ يَعْلٰى وَالطَّبَرَانِيُّ
وَابْنُ مَرْدَوَيْهِ وَالْبَيْهَقِيُّ عَنْ اُمِّ عَطِيَّةَ قَالَتْ لَمَّا قَدِمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
الْمَدِيْنَةَ جَمَعَ نِسَاءَ الْاَنْصَارِ فِيْ بَيْتٍ فَاَرْسَلَ اِلَيْهِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ فَقَامَ عَلَى الْبَابِ

فلم قال اتبایعن لرسول اللہ ولکن تبایعن علی ان لا تشرکن باللہ شیئا ولا تسرقن ولا تزنین فقالت نعم فمد یدہ من خارج البیت ومددنا ایدینا من داخل ثم
یعنی ام عطیہ نے کہا کہ جسوقت آنحضرت مدینہ منورہ مین تشریف لیگئے آپ نے انصار کی عورتون کو حکم کیا کہ ایک جگہ جمع ہوجاوین اور عمر فاروق کو عورتون کی طرف بھیجا سو حضرت عمر دروازے پر کھڑے ہوئے اور سلام کیا اور کہا کہ مین حسب الحکم پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے تمھارے پاس آیا ہون کیا تم بیعت کرتی ہو اس بات پر کہ کبھی شرک اور چوری اور زنا نکروگی ہمنے کہا ہان پس عمر فاروق نے باہر سے دروازے کے اندر ہاتھ بڑھایا اور ہمنے بھی گھر کے اندر سے اونکی طرف ہاتھ پھیلائے اب قصوری صاحب خود انصاف کرین کہ اگر کاف خطاب سے خصوصیت آنحضرت کی مراد ہوتی تو آپ عمر فاروق کو ہرگز نائب کرکے نہ بھیجتے اور صحابہ کبار خلفاے راشدین سے بیعت کرنا جائز نہ سمجھتے پس ان روایات سے ثابت ہوگیا کہ بیعت توبہ اور بیعت خلافت کوئی بھی خاصہ آنحضرت کا نہین ہان البتہ قصوری صاحب کا یہ خاصہ ہے کہ آپ تنہا جمہور علمای محققین سے علیحدہ ہو کر بیعت توبہ کے منکر ہو بیٹھے عقل ودانش کھو بیٹھے۔ ۵

| قصوراسین قصوری کی سمجھ کا خاصہ نکلا | کہ منکر ہو گیا وہ بیعت مسنون توبہ کا |
|---|---|

تمت

خاتمۃ الطبع الحمد للہ علی نوالہ والصلوۃ والسلام علی رسولہ محمد وآلہ اما بعد یہ کتاب ہدایت نصاب القول الجمیل مع ترجمہ موسومہ بہ شفاء العلیل باضافہ فوائد وضمیمہ رسالہ ہدایۃ السبیل مطبع نظامی واقع کانپور مین ماہ رمضان المبارک سنہ ۱۳۱۲ ہجریہ کو اہتمام بندہ امیدوار رحمت ایزد منان محمد عبد الرحمن سے مطبع ہدایت نامی اہل اسلام اور نامہ بخش خاص و عام ہوئی

وجہ مہر و دستخط

واسطے سند اثبات کے کہ یہ کتاب چھپی ہوئی مطبع نظامی کانپور کی ہے مہر و دستخط مہتمم کے خاتمہ پر ثبت کیے گئے

محمد روشن خان ... محمد عبد الرحمن خان